حضرت اجمل سلطانپوری

# منقبت

## خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمتہ اللہ علیہ

میرے سرکار خواجۂ اجمیر　　میرے مختار　　خواجۂ اجمیر
ہر مصیبت ہر ایک مشکل میں　　ہیں مددگار　　خواجۂ اجمیر
غم کا طوفاں ہے اور میری ناؤ　　کیجئے پار　　خواجۂ اجمیر
میرے دامن میں بھی کوئی موتی　　اے گہربار　　خواجۂ اجمیر
میرے مالک مرے معین الدین　　میرے مختار　　خواجۂ اجمیر
میرے آقا مرے غریب نواز　　میرے سرکار　　خواجۂ اجمیر
اپنے سائل کو پاس بلوائیں　　کاش ہر بار　　خواجۂ اجمیر
اپنے خادم کو بھی دکھا دیتے　　اپنا دیدار　　خواجۂ اجمیر
میرے مشکل کشا معین الدین　　میرے غمخوار　　خواجۂ اجمیر
قلب میں ہے عقیدت چشتی　　لب پہ ہر بار　　خواجۂ اجمیر
جان و ایمان سب اسباب تن من　　تم پہ بلہار　　خواجۂ اجمیر
اب دکھاؤ فقیر کو اپنے　　اپنا دربار　　خواجۂ اجمیر

اپنے اجمل پہ بھی نگاہ کرم
اے کرم گار خواجۂ اجمیر

حضرت بہزاد

# یا خواجہ

اسی سے صاف ظاہر ہے تمہارا مرتبہ خواجہ
کہ اٹھتی ہے تمہاری سمت چشمِ اولیاء خواجہ

تحیّر میں پڑی ہے کیوں مری چشمِ تماشائی
نظر کی ابتداء خواجہ، نظر کی انتہا خواجہ

تواتر سے مرے سجدوں کے کیوں دُنیا کو حیرت ہے
مجھے تو عشق نے بخشا تمہارا رابطہ خواجہ

در و دیوار کو اک وجد ہے، سکتہ میں ہے دُنیا
زبانِ بے زبانی کہہ رہی ہے ماجرا خواجہ

تمہارے در پہ آ کر دین و دُنیا پا لیے میں نے
تمہیں سے ہو رہے ہیں دونوں عالم کی بنا خواجہ

زہے شانِ کریمی اب میرے دامن میں سب کچھ ہے
مری اُمید سے تم نے دیا مجھ کو سوا خواجہ

کوئی ہر گام پہ یہ کہہ رہا ہے میرے کانوں میں
سراجِ عارفاں خواجہ ہیں جانِ اولیاء خواجہ

مرے عالم کو اے بہزاد اہلِ دل ہی سمجھیں گے
زبانِ عشق سے کہتا ہوں دل میں ہر وقت یا خواجہ

# کہاں جاتے ؟

سُنانے اپنی بربادی کے افسانے کہاں جاتے
ترا در چھوڑ کر خواجہ یہ دیوانے کہاں جاتے

ہمیشہ بھیک ہم نے تو اسی چوکھٹ سے پائی ہے
ہم اپنا دامنِ امیّد پھیلانے کہاں جاتے

تمہارے سر پہ خواجہ تاج ہے مشکل کشائی کا
ہم اپنی اُلجھنیں اوروں میں سُلجھانے کہاں جاتے

زمانے بھر کو داروئے شفا اس در سے ملتی ہے
ہم اپنے دِل کے گہرے زخم دکھلانے کہاں جاتے

مقدر ہے ازل سے جب یہیں مرنا یہیں جینا
تو پھر اے شمعِ سنجر تیرے دیوانے کہاں جاتے

جبینوں پر نہ ہوتا نقش گر اس آستانے کا
غلامانِ معین محشر میں پہچانے کہاں جاتے

درِ خواجہ پہ بگڑی قسمتیں بنتی ہیں اے عرشی
ہم اپنی لوحِ پیشانی بدلوانے کہاں جاتے

# جہانِ چشت

تمھیں سے ہم کو حاصل ہو گیا حق کا پتہ خواجہ
تمھارے در نے دکھلائی ہمیں راہِ خدا خواجہ

بقول مرشدِ ما آپ ہیں سب سے جُدا خواجہ
جہانِ چشت کی ہے اور ہی آب و ہوا خواجہ

بنایا اس طرح سے ہم کو منزل آشنا خواجہ
ہوئے خود آپ ہی ہر ہر قدم جلوہ نما خواجہ

مثالِ بے نیازی اس سے بڑھ کر ہو نہیں سکتی
نظر آنے لگا ہوں خود ہی اپنا آئینہ خواجہ

کہیں ہیں نائبِ احمد کہیں وارث محمد کے
دیارِ ہند میں ہیں جانشینِ مُصطفےٰ خواجہ

میں اپنے راز کو اے رازؔ خود ہی فاش کرتا ہوں
ہیں میری ابتدا، خواجہ ہیں میری انتہا خواجہ

---